# الفاروق

سوانح عمری

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ

تالیف

علامہ شبلی نعمانی رحمۃ اللہ علیہ



# الفاروق

## سوانح عمری اور کارنامے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ

شمس العلماء علامہ شبلی نعمانیؒ

دار الاشاعت اردو بازار کراچی ۱
فون ۲۱۳۷۶۸

طبع اوّل دارالاشاعت ۱۹۹۱ء
طباعت شکیل پرنٹنگ پریس کراچی

ملنے کے پتے

دارالاشاعت اردو بازار کراچی ۱
مکتبہ دارالعلوم کورنگی کراچی ۱۴
ادارۃ المعارف کورنگی کراچی ۱۴
ادارہ اسلامیات ۱۹۰ انارکلی لاہور
ادارۃ القرآن 437/D گارڈن ایسٹ کراچی






| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| تمہید | ۲۲ |
| تاریخ کا عنصر ہر قوم میں موجود ہوتا ہے | ۲۲ |
| عرب کی خصوصیت | ۲۳ |
| عرب میں تاریخ کی ابتداء | ۲۳ |
| سیرت نبوی میں سب سے پہلی تصنیف | ۲۴ |
| قدیم تاریخیں | ۲۵ |
| قدماء کی جو تصنیفات آج موجود ہیں | ،، |
| متاخرین کا دور | ۲۷ |
| متاخرین نے قدماء کی خصوصیتیں چھوڑدیں | ،، |
| تاریخ کی تعریف | ۲۸ |
| تاریخ کے لئے کیا چیزیں لازم ہیں؟ | ۲۹ |
| قدیم تاریخوں کے نقص اور اس کے اسباب | ،، |
| واقعات کی صحت کا معیار | ۳۰ |
| روایت | ،، |
| درایت | ۳۱ |
| الفاروق میں قدیم تاریخوں کی کمی کس طرح پوری کی گئی | ۳۲ |
| درایت کے اصول جن سے الفاروق میں کام لیا گیا | ۳۲ |
| اصول روایت سے جن امور کا پتہ لگ سکتا ہے | ۳۳ |
| اصول روایت کے موجب واقعات کی | |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| صحت کے مراتب | |
| تاریخ کا طرز | |
| تاریخ اور انشاپردازی کا فرق | |
| یورپ کی بے اعتدالی سے احتراز | |
| ترتیب کے متعلق چند امور قابل لحاظ | ۳۶ |
| **حضرت عمرؓ کا نام ونسب سن رشد وتربیت** | ۳۸ |
| حضرت عمرؓ کے جد امجد اور ان کو جو مرتبہ حاصل تھا | ۳۹ |
| حضرت عمرؓ کے براور عم زاد زید | ،، |
| حضرت عمرؓ کے والد خطاب | ۴۰ |
| حضرت عمرؓ کی ولادت | ۴۱ |
| سن رشد | ،، |
| نسب دانی کی تعلیم | ۴۲ |
| فن پہلوانی کی تعلیم | ،، |
| شہسواری کی تعلیم اور مقرر ہونا | ،، |
| لکھنے کی تعلیم | ۴۳ |
| فکر معاش | ،، |
| تجارت کے لئے سفر | ،، |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| **قبول اسلام۔ ہجرت** | ۴۵ |
| حضرت عمرؓ کی ہجرت | ۴۷ |
| حضرت عمرؓ کے ساتھ جن لوگوں نے ہجرت کی | ۴۸ |
| حضرت عمرؓ نے کہاں قیام کیا؟ | // |
| مہاجرین اور انصار میں اخوت | // |
| حضرت عمرؓ کے اسلامی بھائی | // |
| اذان کا طریقہ حضرت عمرؓ کی رائے کے موافق قائم ہوا | ۴۹ |
| **سن ۲ھ ہجری (۶۲۳ء) تا وفات رسول اللہ ﷺ** | ۵۰ |
| غزوہ بدر | ۵۱ |
| قیدیوں کے معاملے میں حضرت عمرؓ کی رائے | ۵۳ |
| غزوہ سویق | ۵۴ |
| غزوہ احد سن ۳ھ ہجری | // |
| حضرت عمرؓ کے واقعہ احد میں ثابت قدم رہنے کی بحث | ۵۶ |
| حضرت حفصہؓ کا عقد حضرت رسول اللہؐ کے ساتھ | ۵۸ |
| واقعہ بنو نضیر سن ۴ھ ہجری (۶۲۶ء) | // |
| جنگ خندق یا احزاب سن ۵ھ ہجری (۶۲۷ء) | ۵۹ |
| واقعہ حدیبیہ سن ۶ھ ہجری (۶۲۸ء) | ۶۰ |
| حضرت عمرؓ کا اپنی بیویوں کو طلاق دینا | ۶۲ |
| جنگ خیبر سن ۷ھ ہجری (۶۲۹ء) | // |
| غزوہ حنین | ۶۵ |
| قرطاس کا واقعہ | ۶۷ |
| **سقیفہ بنی ساعدہ حضرت ابوبکرؓ کی خلافت اور حضرت عمرؓ کا استخلاف** | ۷۱ |
| سقیفہ بنی ساعدہ کے متعلق جو غلطی چلی آتی ہے اس کی مفصل بحث | ۷۲ |
| **خلافت اور فتوحات** | ۷۸ |
| عراق و شام پر اسلامی حملہ کے اسباب | |
| **فتوحات عراق** | ۸۱ |
| عراق پر لشکر کشی | |
| واقعہ جسر اور مسلمانوں کی شکست | |
| **واقعہ بویب رمضان سن ۱۳ھ ہجری (۶۳۵ء)** | ۸۶ |
| یزدگرد کی تخت نشینی اور ایرانیوں کی نئی | |





| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| تیاریاں | |
| حضرت عمرؓ کا خود سپہ سالار بن کر مدینہ سے نکلنا | |
| سعد بن وقاصؓ کی سپہ سالاری | |
| فوج کی ترتیب اور ایک ایک حصہ فوج کے افسر کو | |
| حضرت عمرؓ کی ہدایتیں | |
| تبلیغ اسلام کے لئے ناموران عرب کا انتخاب | |
| یزدگرد کے ساتھ سفرائے اسلام کا سوال و جواب | |
| ربعی کا سفیر بن کر رستم کے پاس جانا | |
| مغیرہ کی سفارت | |
| **قادسیہ کی جنگ اور فتح محرم سن ۱۴ھ ہجری (۶۳۵ء)** | ۹۷ |
| فوج کی ترتیب | |
| فوج کے جوش دلانے کے لئے فصحائے عرب کی آتش بیانی | |
| ابو محجن ثقفی کا ایک پرجوش واقعہ | |
| ایک عورت کا اپنے بیٹوں کو اپنی پرزور تقریر سے جوش دلانا | |
| اخیر معرکہ | |
| رستم کا مارا جانا | |
| فردوسی کی غلط بیانی کا اظہار | |
| سعد بن وقاصؓ پر لوگوں کا طعن | |
| انتظار فتح میں حضرت عمرؓ کی بیتابی | |
| بابل کی فتح | |
| مدائن کی فتح | |
| اسلامی فوج کی عجیب و غریب بہادری سے دریا عبور کرنا | |
| ایوان کسریٰ کی تصویروں کا قائم رکھنا | |
| خزانہ نوشیروان کی عجیب و غریب یادگاریں | |
| **جلولا سن ۱۶ھ ہجری (۶۳۷ء)** | ۱۱۰ |
| **فتوحات شام** | ۱۱۲ |
| شام کی لشکر کشی کے ابتدائی حالات | |
| **فتح دمشق** | ۱۱۳ |
| حضرت خالدؓ کا عجیب و غریب بہادری سے شہر پر چڑھنا | |
| **فحل ذوقعدہ سن ۱۴ھ ہجری (۶۳۵ء)** | ۱۱۴ |
| حضرت معاذ بن جبلؓ کی سفارت | |
| **حمص سن ۱۴ھ ہجری (۶۳۵ء)** | ۱۱۸ |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| نماوہ وغیرہ کی فتح | |
| حضرت عمرؓ کے سفر کی سادگی | |
| حضرت عمرؓ کا بیت المقدس میں داخلہ | |
| حضرت بلالؓ کا نماز کے وقت اذان دینا | |
| صخرہ کے ساتھ حضرت عمرؓ کا برتاؤ | |
| **یرموک ۵ رجب ۱۵ھ ہجری (۶۳۶ء)** | ۱۱۹ |
| رومیوں کے ساتھ مراعات کی ایک عجیب مثال | |
| جزیہ کے متعلق نہایت نتیجہ خیز واقعات | |
| ایک عیسائی قاصد کا مسلمان ہونا | |
| خالدؓ کا سفیر بن کر آنا | |
| خالدؓ کی تقریر | |
| حضرت خالدؓ کا نئے قاعدے سے فوج لڑانا | |
| خطیبوں کا فوج کو جوش دلانا | |
| عورتوں کا لڑنا | |
| عیسائیوں کا حملہ | |
| معاذ بن جبلؓ وغیرہ کی عجیب ثابت قدمی | |
| خالدؓ اور عکرمہؓ کا حملہ | |
| مسلمان افسروں کی دلیری اور ثابت قدمی | |
| ایک عجیب واقعہ | |
| عیسائیوں کی شکست اور ان کے مقتولوں کی تعداد | |
| قیصر کا قسطنطنیہ کو بھاگنا | |
| حلب کی فتح | |
| انطاکیہ وغیرہ کی فتح | |
| **بیت المقدس ۱۶ھ ہجری (۶۳۷ء)** | ۱۳۱ |
| حضرت عمرؓ کا بیت المقدس کو روانہ ہونا | |
| **حمص پر عیسائیوں کی دوبارہ کوشش ۱۷ھ ہجری (۶۳۸ء)** | ۱۳۴ |
| عیسائیوں کی طرف سے حملہ آوری | |
| حضرت عمرؓ کا ہر طرف سے فوجوں کو بھیجنا | |
| حضرت عمرؓ کا خود دمشق کو روانہ ہونا | |
| عیسائیوں کی شکست | |
| **حضرت خالد رضی اللہ عنہ کا معزول ہونا** | ۱۳۶ |
| حضرت خالدؓ کی معزولی کے متعلق تمام مؤرخوں کی غلطی | |
| معزولی کے اسباب | |
| معزولی پر اثر کیفیت | |
| حضرت عمرؓ کا یہ مشتہر کرنا کہ خالدؓ کی معزولی | |





| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| خیانت کی وجہ سے نہ تھی | |
| **عمواس کی وباء سن ۱۸ھ ہجری (۶۳۹ء)** | ۱۳۸ |
| حضرت عمرؓ کا شام کی طرف روانہ ہونا | |
| حضرت ابو عبیدہؓ کا حضرت عمرؓ پر آزادانہ معترض ہونا | |
| معاذ بن جبلؓ کی وفات | |
| عمرو بن العاص کا حسن تدبیر | |
| لاذقیہ کی فتح کی ایک عجیب و غریب تدبیر | |
| حضرت عمرؓ کا حضرت علیؓ کو اپنا قائم مقام کر کے شام روانہ ہونا | |
| سفر کی سادگی | |
| مناسب انتظامات | |
| **قیساریہ کی فتح شوال سن ۱۹ھ ہجری (۶۴۰ء)** | ۱۴۰ |
| **جزیرہ سن ۱۶ھ ہجری (۶۳۷ء)** | ۱۴۱ |
| تکریت کی فتح | |
| جزیرہ کے اور مقامات کی فتح | |
| **خوزستان** | ۱۴۲ |
| اہواز کی فتح | |
| جو لوگ لونڈی غلام بنائے گئے تھے حضرت عمرؓ کے حکم سے ان کا رہا ہونا | |
| ہرمزان کی تیاریاں | |
| ہرمزان کا امان طلب کرنا | |
| ہرمزان کا شان و شوکت کے ساتھ مدینہ میں داخل ہونا اور اہل عرب کی حیرت | |
| ہرمزان کا اسلام لانا | |
| **عراق عجم سن ۲۱ھ ہجری (۶۴۲ء)** | ۱۴۶ |
| یزدگرد کا نئے سرے سے مسلمانوں پر حملہ کے لئے فوجوں کا فراہم کرنا | |
| ڈیڑھ لاکھ فوجوں کا فراہم کرنا | |
| حضرت عمرؓ کا اس مہم میں تمام صحابہ سے مشورہ کرنا | |
| حضرت عمرؓ کا حضرت علیؓ کی رائے پر عمل کرنا اور تیس ہزار فوج روانہ کرنا | |
| مغیرہؓ کا سفیر بن کر جانا | |
| جنگ کی تیاریاں | |
| ضبط و استقلال کی عجیب مثال | |
| عجم کی شکست | |
| **ایران پر عام لشکر کشی سن ۲۱ھ ہجری (۶۴۲ء)** | ۱۵۰ |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| حضرت عمرؓ خود حملہ کرنا نہیں چاہتے تھے | |
| لشکر کشی کی وجہ | |
| اصفہان کی فتح | |
| ہمدان وغیرہ کی فتح | |
| **آذربائیجان ۲۲ھ ہجری (۶۴۳ء)** | ۱۵۲ |
| **طبرستان ۲۲ھ ہجری (۶۴۳ء)** | ۱۵۳ |
| **آرمینیہ فارس ۲۳ھ ہجری (۶۴۴ء)** | ۱۵۳/۱۵۴ |
| فارس پر حملہ کرنے کا اتفاقی سبب اصطخر | |
| فارس کا مفتوح ہونا | |
| **کرمان ۲۳ھ ہجری (۶۴۴ء)** | ۱۵۶ |
| **سیستان ۲۳ھ ہجری (۶۴۴ء)** | ″ |
| معاہدے کی پابندی کی ایک عجیب مثال | |
| **مکران ۲۳ھ ہجری (۶۴۴ء)** | ۱۵۷ |
| **خراسان کی فتح اور یزدگرد کی ہزیمت ۲۳ھ ہجری (۶۴۴ء)** | ″ |
| یزدگرد کا خاقان چین سے مدد طلب کرنا | |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| خاقان چین کی مدد سے یزدگرد کا مسلمانوں کے خلاف معرکہ | |
| یزدگرد کی ہزیمت | |
| **مصر کی فتح ۲۰ھ ہجری (۶۴۱ء)** | ۱۶۰ |
| قسطاط کا محاصرہ | |
| حضرت زبیرؓ کی جانبازی اور قسطاط کی فتح | |
| عمرو بن العاصؓ اور عیسائیوں کی باہمی دعوتیں | |
| **اسکندریہ کی فتح ۲۱ھ ہجری (۶۴۱-۴۲ء)** | ۱۶۲ |
| قبطیوں کا مسلمانوں کو مدد دینا | |
| اسلامی فوج کا قلعہ میں گھسنا | |
| عمرو بن العاصؓ کا مقید ہونا اور حکمت عملی سے بچ کر نکل آنا | |
| عبادہ بن صامتؓ کا سپہ سالار بن کر حملہ کرنا | |
| قاصد کا حضرت عمرؓ کے پاس پیغام فتح لے کر جانا | |
| حضرت عمرؓ کا اسیران جنگ کو اختیار دینا کہ جس مذہب کو چاہیں قبول کریں | |
| **حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی شہادت ۲۶ ذوالحجہ ۲۳ھ ہجری** | ۱۶۶ |





| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| **(۶۴۴ء)** | |
| **(کل مدت خلافت ۱۰ برس ۶ مہینہ ۴ دن)** | |
| حضرت عمرؓ کا حضرت عائشہؓ سے اجازت طلب کرنا کہ رسول اللہ ﷺ کے پہلو میں دفن کیے جائیں | |
| خلافت کے انتخاب میں حضرت عمرؓ کا تردد اور اس کا سبب | |
| خلافت کے معاملے میں حضرت عمرؓ اور حضرت عبداللہ بن عباسؓ کی گفتگو | |
| حضرت عمرؓ کا حضرت علیؓ کو سب سے بڑھ کر مستحق خلافت سمجھنا | |
| حضرت عمرؓ کی وفات کے وقت وصیتیں | |
| غیر مذہب والوں کے ساتھ ہمدردی | |
| حضرت عمرؓ کے قرضہ کا بندوبست | |


********

## فہرست مضامین
## الفاروق حصہ دوم


| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| **فتوحات پر ایک اجمالی نگاہ** | ۱۷۰ |
| فتوحات فاروقی کی وسعت | ″ |
| فتح کے اسباب یورپین مورخین کی رائے کے موافق | ۱۷۱ |
| یورپین مؤرخین کی رائے کی غلطی | ″ |
| فتوحات کے اصلی اسباب | ۱۷۳ |
| سکندر وغیرہ کی فتوحات کا موازنہ | ۱۷۴ |
| فتوحات میں حضرت عمرؓ کا اختصاص | ۱۷۶ |
| **نظام حکومت** | ۱۷۸ |
| حضرت عمرؓ کی حکومت شخصی تھی یا جمہوری؟ | ″ |
| جمہوری اور شخصی حکومت کا موازنہ | ″ |
| عرب و فارس میں جمہوری حکومت نہ تھی | |
| حضرت عمرؓ کی خلافت میں مجلس شوریٰ (کونسل) | ۱۸۰ |
| مجلس شوریٰ کے ارکان اور اس کے انعقاد کا طریقہ | ″ |
| مجلس شوریٰ کے جلسے | ″ |
| ایک اور مجلس | ۱۸۱ |
| حکومت میں رعایا کی مداخلت | ۱۸۲ |
| خلیفہ کا عام حقوق میں سب کے ساتھ مساوی ہونا | ۱۸۳ |
| حضرت عمرؓ کا ملکی انتظامات کے لئے الگ | |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| الگ صیغے قائم کرنا | |
| **ملک کی تقسیم صوبجات اور اضلاع عہدہ داران ملکی** | ۱۸۵ |
| حضرت عمرؓ کے مقرر کردہ صوبے | ″ |
| نوشیروانی عہد کے صوبے | ″ |
| صوبوں کے افسر | ۱۸۷ |
| عہدیداروں کے انتخاب میں حضرت عمرؓ کی جوہر شناسی | ۱۸۸ |
| عہدیداروں کے مقرر کرنے کے لئے مجلس شوریٰ | ۱۸۹ |
| تنخواہ کا معاملہ | ۱۹۰ |
| عاملوں کے فرامین میں ان کے فرائض | ″ |
| عاملوں سے جن باتوں کا عہد لیا جاتا تھا | ۱۹۱ |
| عاملوں کے مال و اسباب کی فہرست | ″ |
| زمانہ حج میں تمام عاملوں کی طلبی | ۱۹۲ |
| عاملوں کی تنبیہ | |
| عاملوں کی تحقیقات | ۱۹۳ |
| کمیشن | ۱۹۴ |
| عاملوں کے ناجائز افعال پر نہایت سختی کے ساتھ گرفت | ۱۹۵ |
| عاملوں کی تنخواہوں کا بیش قرار ہونا | ″ |
| عمالان فاروقی کی فہرست | ۱۹۶ |
| **صیغہ محاصل (خراج)** | ۱۹۸ |
| خراج کا طریقہ عرب میں حضرت عمرؓ نے ایجاد کیا | ″ |
| ممالک مفتوحہ کا اصلی باشندوں کے قبضہ میں چھوڑنا اور اس امر میں صحابہؓ کا اختلاف | ۱۹۹ |
| حضرت عمرؓ کا استدلال | ″ |
| عراق کا بندوبست | ۲۰۰ |
| افسران کا بندوبست | ″ |
| عراق کا کل رقبہ | ″ |
| لگان کی شرح | ۲۰۱ |
| عراق کا خراج | ″ |
| زمیندار اور تعلقہ دار | ۲۰۲ |
| پیداوار اور آمدنی میں ترقی | ″ |
| ہر سال مال گذاری کی نسبت رعایا کا اظہار لیا جانا | ″ |
| حضرت عمرؓ کے زمانہ میں جس قدر خراج وصول ہوا زمانہ مابعد میں کبھی نہیں ہوا | ۲۰۳ |
| خراج کا دفتر فارسی اور رومی زبان میں تھا | ″ |
| مصر میں فرعون کے زمانہ کے قواعد مال گذاری | ″ |
| رومیوں کا اضافہ | ۲۰۴ |
| حضرت عمرؓ نے قدیم طریقے کی اصلاح کی | ″ |
| شام میں خراج کا قدیم طریقہ | ۲۰۶ |
| قانون مال گذاری میں حضرت عمرؓ کی اصلاحات | ۲۰۷ |





| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| ان اصلاحات کا ملکی اثر | |
| بندوبست مال گذاری میں ذمیوں کی رائے لینا | ۲۰۹ |
| ترقی زراعت | ″ |
| محکمہ آبپاشی | ۲۱۰ |
| خراجی اور عشری زمین کی تفریق | ″ |
| مسلمانوں کے ساتھ عشری زمین کی تخصیص کی وجہ | ۲۱۱ |
| اور قسم کی آمدنیاں | ″ |
| گھوڑوں پر زکوٰۃ | ″ |
| عشور | ۲۱۲ |
| **صیغہ عدالت** | ۲۱۳ |
| محکمہ قضاء | ″ |
| رومن امپائر کے قواعد عدالت کا حضرت عمرؓ کے قواعد سے موازنہ | ″ |
| قواعد عدالت کے متعلق حضرت عمرؓ کی تحریر | ۲۱۴ |
| قضاۃ کا انتخاب | ۲۱۶ |
| حضرت عمرؓ کے زمانہ کے حکام عدالت | ۲۱۷ |
| قضاۃ کا امتحان کے بعد مقرر ہونا | ″ |
| رشوت سے محفوظ رکھنے کے وسائل | ۲۱۸ |
| انصاف میں مساوات | ″ |
| آبادی کے لحاظ سے قضاۃ کی تعداد کا کافی ہونا | ۲۱۹ |
| ماہرین فن کی شہادت | ″ |
| عدالت کا مکان | ۲۲۰ |
| **محکمہ افتاء** | ۲۲۰ |
| محکمہ افتاء کی ضرورت | ۲۲۱ |
| حضرت عمرؓ کے زمانے کے مفتی | |
| ہر شخص کو فتویٰ دینے کا اجازت نہ تھا | |
| **فوجداری اور پولیس** | ۲۲۲ |
| جیل خانہ کی ایجاد | ″ |
| جلاوطنی کی سزا | ۲۲۳ |
| **بیت المال یا خزانہ** | |
| بیت المال پہلے نہ تھا | ″ |
| بیت المال کس سن میں قائم ہوا؟ | ″ |
| بیت المال کے افسر | ۲۲۴ |
| بیت المال کی عمارتیں | |
| جو رقم دار الخلافہ کے خزانہ میں رہتی تھی | ۲۲۵ |
| **پبلک ورکس یا (نظارت نافعہ)** | ۲۲۶ |
| حضرت عمرؓ نے نہریں تیار کرائیں | ″ |
| نہر معقل | ۲۲۷ |
| نہر سعد | ″ |
| نہر امیر المومنین | ″ |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| نہر سویز کی تیاری کا ارادہ | ۲۲۸ |
| حضرت عمرؓ کے عہد میں مختلف صیغوں کی عمارتیں | ۲۲۸ |
| دار الامارۃ | // |
| دفتر | // |
| خزانہ | ۲۲۹ |
| قید خانے | // |
| مہمان خانے | // |
| سڑکوں کا انتظام | // |
| مکہ معظمہ سے مدینہ منورہ تک چوکیاں اور سرائیں | ۲۳۰ |
| **شہروں کا آباد کرنا** | // |
| بصرہ | ۲۳۱ |
| کوفہ | // |
| فسطاط | ۲۳۴ |
| فسطاط کی وسعت آبادی | // |
| موصل | ۲۳۵ |
| جیزہ | // |
| **صیغۂ فوج** | ۲۳۷ |
| قدیم سلطنتوں کے فوجی انتظامات غیر مکمل | // |
| حضرت عمرؓ کے فوجی انتظام کی ابتداء | ۲۳۸ |
| فوج کے رجسٹر کا مرتب ہونا | ۲۳۹ |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| باقاعدہ فوج اور والنٹیئر | ۲۴۱ |
| فوجی صدر مقامات | // |
| صدر مقامات میں فوج کے لئے جو انتظامات تھے ان کی تفصیل | ۲۴۲ |
| فوجی بارکیں | // |
| گھوڑوں کی پرداخت | // |
| فوج کا دفتر | // |
| رسد کا غلہ | // |
| فوجی چھاؤنیوں کا قائم کرنا اور ان کا بندوبست | // |
| فوجی چھاؤنیاں کس اصول پر قائم تھیں | ۲۴۵ |
| فوجی دفتر کی وسعت | ۲۴۶ |
| ہر سال ۳۰ ہزار نئی فوج تیار ہوتی تھی | // |
| حضرت عمرؓ کا فوجی انتظام کس زمانہ تک قائم رہا اور اس کے تغیر کے نتائج | // |
| فوج میں عجمی، رومی، ہندوستانی اور یہودی بھی داخل تھے | ۲۴۷ |
| تنخواہوں میں ترقی | ۲۴۸ |
| رسد کا انتظام | ۲۴۹ |
| رسد کا مستقل محکمہ | // |
| خوراک، کپڑا اور بھتہ | // |
| تنخواہوں کی تقسیم کا طریقہ | ۲۵۰ |
| تنخواہوں کی ترقی | // |
| اختلاف موسم کے لحاظ سے فوج کی تقسیم | ۲۵۱ |
| بہار کے زمانے میں فوج کا قیام | // |
| آب و ہوا کا لحاظ | // |
| کوچ کی حالت میں فوج کے آرام کا دن | ۲۵۲ |





| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| رخصت کے قاعدے | ۲۵۲ |
| فوج کا لباس | // |
| فوج میں خزانچی و محاسب و مترجم | ۲۵۳ |
| فن جنگ میں ترقی | // |
| فوج کے مختلف حصے | ۲۵۴ |
| ہر سپاہی کو جو چیزیں ضروری ساتھ رکھنی پڑتی تھیں | // |
| قلعہ شکن آلات | // |
| سفر مینا | ۲۵۵ |
| خبر رسانی اور جاسوسی | ۲۵۶ |
| پرچہ نویسوں کا انتظام | // |
| **صیغۂ تعلیم اور صیغۂ مذہبی** | ۲۵۷ |
| اشاعت اسلام کا طریقہ | ۲۵۸ |
| اشاعت اسلام کے اسباب | ۲۵۹ |
| حضرت عمرؓ کے زمانے میں جو لوگ اسلام لائے | ۲۶۰ |
| حضرت عمرؓ نے قرآن مجید کی جمع و ترتیب میں جو کوشش کی | ۲۶۲ |
| قرآن مجید کی حفاظت اور صحت الفاظ | |
| اعراب کی تدبیریں | ۲۶۳ |
| قرآن مجید کی تعلیم کا انتظام مکاتب قرآن | ۲۶۴ |
| بدوؤں کو جبری تعلیم | // |
| کتابت کی تعلیم | // |
| قراء صحابہ کا تعلیم قرآن کیلئے دور دراز مقامات پر بھیجنا | |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| تعلیم قرآن کا طریقہ | ۲۶۵ |
| دمشق کی مسجد میں طلبہ کی تعداد | ۲۶۶ |
| اشاعت قرآن کے اور وسائل | // |
| حافظوں کی تعداد | // |
| صحت اعراب کی تدبیریں | // |
| ادب اور عربیت کی تعلیم | ۲۶۷ |
| حدیث کی تعلیم | // |
| فقہ | // |
| مسائل فقہ کی اشاعت کی مختلف تدبیریں | ۲۶۸ |
| پہلی تدبیر | |
| دوسری تدبیر | |
| تیسری تدبیر | |
| چوتھی تدبیر | |
| فقہ کی تعلیم کا انتظام | ۲۷۰ |
| فقہاء کی تنخواہیں | ۲۷۱ |
| معلمین فقہ کی رفعت شان | // |
| ہر شخص فقہ کی تعلیم کا مجاز نہ تھا | // |
| اماموں اور مؤذنوں کا تقرر | ۲۷۲ |
| حاجیوں کی قافلہ سالاری | // |
| مساجد کی تعمیر | ۲۷۳ |
| حرم محترم کی وسعت | // |
| حرم کی تجدید | // |
| مسجد نبوی کی مرمت اور وسعت | ۲۷۴ |
| مسجد میں فرش اور روشنی کا انتظام | // |
| **متفرق انتظامات** | ۲۷۵ |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| سن ہجری کا مقرر کرنا | ۲۷۵ |
| مختلف قسم کے رجسٹر | ۲۷۶ |
| دفتر خراج | ۲۷۶ |
| بیت المال کے کاغذات کا حساب | // |
| مصارف جنگ کے کاغذات | ۲۷۷ |
| مردم شماری کے کاغذات | // |
| کاغذات حساب کے لکھنے کا طریقہ | // |
| سکہ | ۲۷۸ |
| **ذمی رعایا کے حقوق** | ۲۷۹ |
| قدیم سلطنتوں کا برتاؤ غیر قوموں کے ساتھ | // |
| حضرت عمرؓ نے ذمیوں کے ساتھ کیا برتاؤ کیا؟ | // |
| بیت المقدس کا معاہدہ | // |
| ذمیوں کے جان و مال کو مسلمانوں کے جان و مال کے برابر قرار دینا | ۲۸۱ |
| بندوبست مال گذاری میں ذمیوں کا خیال | ۲۸۲ |
| ذمیوں سے ملکی انتظامات میں مشورہ | // |
| ذمیوں کے ساتھ ہر قسم کی رعایت کی تاکید | ۲۸۳ |
| مذہبی امور کی آزادی | ۲۸۴ |
| مسلمانوں اور ذمیوں کی ہمسری | ۲۸۵ |
| ذمیوں کی عزت کا خیال | ۲۸۶ |
| سازش اور بغاوت کی حالت میں ذمیوں کے ساتھ سلوک | // |
| ذمیوں پر ان رعایتوں کا کیا اثر ہوا | ۲۸۸ |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| ذمیوں کے حقوق کی نسبت غیر قوموں کی غلط | ۲۸۸ |
| فہمیوں کے وجوہ اور ان کا جواب | // |
| ذمیوں کو خاص لباس اور زنار کے استعمال کا کیوں حکم تھا | ۲۸۹ |
| صلیب اور ناقوس کی بحث | ۲۹۰ |
| اصطباغ کی بحث | |
| عیسائیوں کے جلاوطن کرنے کا معاملہ | ۲۹۲ |
| جزیہ کی بحث | // |
| **غلامی کا رواج کم کرنا** | ۲۹۵ |
| عرب کا غلام نہ ہو سکنا | // |
| ممالک مفتوحہ میں غلام کو گھٹانا | // |
| حضرت شہربانو کا قصہ | |
| شاہی خاندان کے اسیران جنگ کے ساتھ برتاؤ | ۲۹۸ |
| عام غلاموں کے ساتھ مراعات | ۲۹۸ |
| غلاموں کا اپنے عزیز و اقارب سے جدا نہ کیا جانا | ۲۹۹ |
| غلاموں میں اہل کمال کا پیدا ہونا | // |
| **سیاست و تدبیر، عدل و انصاف** | ۳۰۰ |
| عام سلاطین اور حضرت عمرؓ کے طریق سیاست میں فرق | // |
| حضرت عمرؓ کی مشکلات | ۳۰۱ |





| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| حضرت عمرؓ کی حکومت کی خصوصیتیں | ۳۰۳ |
| اصول مساوات | ۳۰۵ |
| امیر المومنین کا لقب کیوں اختیار کیا؟ | ۳۰۶ |
| سیاست | ۳۰۷ |
| عہدہ داران سلطنت کا انتخاب | ۳۱۰ |
| بے لاگ عدل و انصاف | // |
| قدیم سلطنتوں کے حالات اور انتظامات سے واقفیت | ۳۱۱ |
| واقفیت کے لئے پرچہ نویس اور واقعہ نگار | ۳۱۲ |
| بیت المال کا خیال | ۳۱۳ |
| تمام کاموں کا وقت پر انجام پانا | ۳۱۶ |
| رفاہ عام کے کام | // |
| غرباء اور مساکین کے روزینے | ۳۱۷ |
| مہمان خانے | // |
| لاوارث بچے | ۳۱۸ |
| یتیموں کی خبر گیری | // |
| قحط کا انتظام | // |
| رفاہ عام کے متعلق حضرت عمرؓ کی نکتہ سنجی | ۳۱۹ |
| جزئیات پر توجہ | ۳۲۰ |
| رعایا کی شکایتوں سے واقفیت کے وسائل | // |
| سفارت | ۳۲۱ |
| شام کا سفر اور رعایا کی خبر گیری | // |
| رعایا کی خبر گیری کے متعلق حضرت عمرؓ کی چند حکایتیں | ۳۲۲ |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| **امامت اور اجتہاد** | ۳۲۲ |
| مسائل اعتقادی میں حضرت عمرؓ کی نکتہ چینی | ۳۲۴ |
| مسئلہ قضا و قدر | ۳۲۵ |
| تعظیم شعائر اللہ | ۳۲۶ |
| نبی کے اقوال و افعال کہاں تک منصب نبوت سے تعلق رکھتے ہیں | // |
| حضرت عمرؓ کے نزدیک احکام شریعت کا مصالح عقلی پر مبنی ہونا | ۳۲۷ |
| حضرت عمرؓ نے علم اسرار الدین کی بنیاد ڈالی | ۳۲۷ |
| اخلاق اسلامی کا محفوظ رکھنا اور ترقی دینا | ۳۲۹ |
| غرور و فخر کا استیصال | // |
| ہجو کی ممانعت | // |
| ہوا پرستی کی روک | ۳۳۱ |
| شاعری کی اصلاح | // |
| شراب خوری کی روک | // |
| آزادی اور حق گوئی کا قائم رکھنا | // |
| حضرت عمرؓ کی اجتہادی حیثیت | ۳۳۳ |
| احادیث کا تفحص | // |
| حدیثوں کی اشاعت | ۳۳۴ |
| ایک دقیق نکتہ | // |
| احادیث میں فرق مراتب | ۳۳۵ |
| روایات کی چھان بین | // |
| کثرت روایت سے روکنا | ۳۳۸ |
| حضرت عمرؓ کے کم روایت کرنے کی وجہ | ۳۴۰ |
| صحابہ میں جو لوگ کم روایت کرتے تھے | ۳۴۱ |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| سند اور روایت کے متعلق حضرت عمرؓ کے | ۳۴۱ |
| اصول | ۳۴۲ |
| علم فقہ | // |
| فقہ کے تمام سلسلوں کے مرجع حضرت عمرؓ ہیں | // |
| حضرت عمرؓ کا مشکل مسائل کو قلمبند کرنا | ۳۴۶ |
| دقیق مسائل میں وقتاً فوقتاً خوض کرتے رہنا | ۳۴۶ |
| فتوحات کی وسعت کی وجہ سے نئے مسئلوں کا پیدا ہونا | ۳۴۷ |
| لوگوں کا حضرت عمرؓ سے استفتاء کرنا | // |
| صحابہؓ کے مشورہ سے مسائل طے کرنا | ۳۴۸ |
| مسائل اجماعیہ | // |
| حضرت عمرؓ کے مسائل فقہیہ کی تعداد | ۳۴۹ |
| حضرت عمرؓ کا اصولِ فقہ کو مرتب کرنا | // |
| خبر آحاد کے قابلِ احتجاج ہونے کی بحث | ۳۵۲ |
| قیاس | ۳۵۳ |
| استنباط احکام کے اصول | ۳۵۵ |
| مسائل مہمہ میں حضرت عمرؓ کے اجتہادات | ۳۵۶ |
| خمس کا مسئلہ | ۳۵۷ |
| فے کا مسئلہ | ۳۶۱ |
| باغ فدک کی بحث | ۳۶۲ |
| **ذاتی حالات اور اخلاق و عادات** | ۳۶۹ |
| عرب میں جو اوصاف لازمہ شرافت سمجھے جاتے تھے حضرت عمرؓ میں سب موجود تھے | // |
| قوت تقریر | ۳۶۹ |
| خطبے | // |
| خطبے کے لئے تیار ہونا | ۳۷۱ |
| نکاح کا خطبہ اچھا نہیں دے سکتے تھے اور اس کی وجہ | // |
| بعض خطبوں کے اصلی الفاظ | |
| قوت تحریر | ۳۷۳ |
| مذاق شاعری | ۳۷۴ |
| حضرت عمرؓ زہیر کو اشعر الشعراء کہتے تھے | // |
| زہیر کی نسبت حضرت عمرؓ کا ریمارک | ۳۷۶ |
| نابغہ کی تعریف | ۳۷۶ |
| امرؤ القیس کی نسبت ان کی رائے | // |
| شعر کا ذوق | ۳۷۷ |
| حفظ اشعار | // |
| اشعار کو تعلیم میں داخل کرنا | // |
| شاعری کی اصلاح | ۳۷۸ |
| لطیفہ | ۳۷۸ |
| علم الانساب | ۳۷۹ |
| عبرانی زبان سے واقفیت | // |
| ذہانت و طباعی | ۳۸۰ |
| حکیمانہ مقولے | ۳۸۱ |
| صائب الرائے ہونا | ۳۸۲ |
| اسلام کے احکام جو حضرت عمرؓ کی رائے کے موافق قرار پائے | ۳۸۳ |
| جن مسائل میں اور صحابہؓ نے حضرت عمرؓ سے اختلاف کیا، ان میں حضرت عمرؓ کی | ۳۸۴ |





| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| رائے صائب ہونا | |
| قابلیت خلافت پر حضرت عمرؓ کی رائے | ۳۸۴ |
| نکتہ سنجی اور غور رسی | // |
| مذہبی زندگی | ۳۸۵ |
| بے تعصبی | ۳۸۶ |
| علم فرائض کی درستی اور ترتیب کے لئے ایک یونانی عیسائی کا طلب کرنا | ۳۸۷ |
| علمی صحبتیں | ۳۸۸ |
| ارباب صحبت | ۳۸۹ |
| اہل کمال کی قدر دانی | ۳۹۱ |
| متعلقین جناب رسول اللہؐ کا پاس و لحاظ | ۳۹۳ |
| اخلاق و عادات تواضع و سادگی | ۳۹۴ |
| زندہ دلی | ۳۹۶ |
| مزاج کی سختی | ۳۹۷ |
| آل و اولاد کے ساتھ محبت | ۳۹۸ |
| مسکن، وسائل معاش، تجارت | ۳۹۹ |
| جاگیر، مشاہرہ، زراعت، غذا | // |
| لباس، سادگی اور بے تکلفی | ۴۰۰ |
| حلیہ، اولیات | ۴۰۱ |
| **ازواج و اولاد** | ۴۰۴ |
| ازواج | // |
| حضرت ام کلثومؓ سے نکاح کرنا | // |
| اولاد ذکور | ۴۰۶ |
| عبداللہ بن عمرؓ | // |
| سالم بن عبداللہ | // |
| عاصم | ۴۰۷ |
| **خاتمہ** | ۴۰۸ |
| دنیا میں جس قدر مشہور فرمانروا اور ارباب کمال گزرے ہیں سب پر حضرت عمرؓ کو ترجیح | |


★★★★★★★★

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## دیباچہ

الفاروق جس کا غلغلہ وجود میں آنے سے پہلے تمام ہندوستان میں بلند ہو چکا ہے' اول اول اس کا نام زبانوں پر اس تقریب سے آیا کہ المامون طبع اول کے دیباچہ میں ضمناً اس کا ذکر آگیا تھا' اس کے بعد اگرچہ مصنف کی طرف سے بالکل سکوت اختیار کیا گیا تاہم نام میں کچھ ایسی دلچسپی تھی کہ خود بخود پھیلتا گیا۔ یہاں تک کہ اس کے ابتدائی اجزاء ابھی تیار نہیں ہو چکے تھے کہ تمام ملک میں اس سرے سے اُس سرے تک الفاروق کا لفظ بچہ بچہ کی زبان پر تھا۔

ادھر کچھ ایسے اسباب پیش آئے کہ الفاروق کا سلسلہ رک گیا اور اس کے بجائے دوسرے کام چھڑ گئے۔ چنانچہ اس اثناء میں متعدد تصنیفیں مصنف کے قلم سے نکلیں اور شائع ہوئیں۔ لیکن جو نگاہیں فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے کوکبۂ جلال کا انتظار کر رہی تھیں ان کو کسی دوسرے جلوہ سے سیری نہیں ہو سکتی تھی۔ سوء اتفاق یہ کہ میرے ساتھ الفاروق کی طرف سے بیدلی کے بعض ایسے اسباب پیدا ہو گئے تھے کہ میں نے اس تصنیف سے گویا ہاتھ اٹھا لیا تھا لیکن ملک کی طرف سے تقاضے کی صدائیں رہ رہ کر بلند ہوتی تھیں کہ میں مجبوراً قلم ہاتھ سے رکھ رکھ کر اٹھا لیتا تھا' بالآخر ۱۸ اگست ۱۸۹۴ء کو میں نے ایک قطعی فیصلہ کر لیا اور مستقل اور مسلسل طریقے سے اس کام کو شروع کیا۔ ملازمت کے فرائض اور اتفاقی موانع وقتاً فوقتاً اب بھی سد راہ ہوتے رہے۔ یہاں تک کہ متعدد دفعہ کئی کئی مہینے کا ناغہ پیش آگیا لیکن چونکہ کام کا سلسلہ قطعاً بند نہیں ہوا اس لئے کچھ نہ کچھ ہو تا گیا۔ یہاں تک کہ آج پورے چار برس کے بعد یہ منزل طے ہوئی اور قلم کے مسافر نے کچھ دنوں کے لئے آرام کیا۔

شکر کہ جمازہ بمنزل رسید — زورق اندیشہ بساحل رسید

یہ کتاب دو حصوں میں منقسم ہے۔ پہلے حصے میں تمہید کے علاوہ حضرت عمر رضی اللہ

---

۔ طبع اول از مصنف۔

تعالیٰ عنہ کی ولادت سے وفات تک کے واقعات اور فتوحات ملکی کے حالات ہیں۔ دوسرے حصے میں ان کے ملکی اور مذہبی انتظامات اور علمی کمالات اور ذاتی اخلاق اور عادات کی تفصیل ہے اور یہی دوسرا حصہ مصنف کی سعی و محنت کا تماشاگاہ ہے۔

اس کتاب کی صحت طبع میں اگرچہ کچھ کم کوشش نہیں کی گئی۔ کاپیاں میں نے خود دیکھیں اور بنائیں۔ لیکن متواتر تجربوں کے بعد مجھ کو اس بات کا اعتراف کرنا پڑتا ہے کہ میں اس وادی کا مرد میدان نہیں اور میں اس کی کوئی تدبیر نہیں کر سکتا۔ لیکن اگر صاحب مطبع اجازت دیں تو اس قدر کہنے کی جرأت کر سکتا ہوں کہ اس جرم کا میں تنہا مجرم نہیں بلکہ کچھ اور لوگ بھی شریک ہیں۔ بہر حال کتاب کے آخر میں ایک غلط نامہ لگا دیا گیا ہے جو کفارہ جرم کا کام دے سکتا ہے۔

اس کتاب میں بعض الفاظ کے املا کا طریقہ نظر آئے گا۔ مثلاً اضافت کی حالت میں "مکہ" اور "مدینہ" کی بجائے "مکے" اور "مدینے" اور جمع کی حالت میں "موقع" اور "مجمع" کے بجائے "موقعے" اور "مجمعے" لیکن یہ میرا طریق املا نہیں ہے۔ بلکہ کاپی نویس صاحب کا ہے اور وہ اس کے برخلاف عمل کرنے پر کسی طرح راضی نہ ہوئے۔

یہ بھی واضح رہے کہ یہ کتاب سلسلہ آصفیہ کی فہرست میں داخل ہے۔ لیکن پہلے سلسلہ آصفیہ کی ماہیت اور حقیقت سمجھ لینی چاہئے۔

ہمارے معزز اور محترم دوست شمس العلماء مولانا سید علی بلگرامی بجمیع القابہ کو تمام ہندوستان جانتا ہے۔ وہ جس طرح بہت بڑے مصنف، بہت بڑے مترجم، بہت بڑے زبان دان ہیں اسی طرح بہت بڑے علم دوست اور اشاعت علوم و فنون کے بہت بڑے حامی اور سرپرست ہیں۔ اس دوسرے وصف نے ان کو اس بات پر آمادہ کیا کہ انہوں نے جناب نواب محمد فضل الدین خان سکندر جنگ اقبال الدولہ، اقتدار الملک، سر وقار الامراء بہادر کے سی آئی ای مدار المہام دولت آصفیہ خلد باللہ تعالیٰ کی خدمت میں یہ درخواست کی کہ حضور پر نور، رستم دوراں، افلاطون زماں فلک بارگاہ سپہ سالار مظفر الملک فتح جنگ ہز ہائنس نواب میر محبوب علی خان بہادر، نظام الملک آصف جاہ سلطان دکن خلد اللہ ملکہ کے سایہ عاطفت میں علمی تراجم و تصنیفات کا ایک مستقل سلسلہ قائم کیا جائے جو سلسلہ آصفیہ کے لقب سے ملقب ہو اور وابستگان دولت آصفیہ کی جو تصنیفات خلعت قبول پائیں وہ اس سلسلہ میں داخل ہو جائیں۔

جناب نواب صاحب ممدوح کو علوم و فنون کی ترویج و اشاعت کی طرف ابتداء سے جو



التفات و توجہ رہی ہے اور جس کی بہت سی محسوس یادگاریں اس وقت موجود ہیں اس کے لحاظ سے جناب ممدوح نے اس درخواست کو نہایت خوشی سے منظور کیا۔ چنانچہ کئی برس سے یہ مبارک سلسلہ قائم ہے اور ہمارے شمس العلماء کی کتاب تمدن عرب، جس کی شہرت عالمگیر ہو چکی ہے اسی سلک کا ایک بیش بہا گوہر ہے۔

خاکسار کو ۱۸۹۱ء میں جناب ممدوح کی پیش گاہ سے عطیہ ماہوار کی جو سند عطا ہوئی اس میں یہ بھی درج تھا کہ خاکسار کی تمام آئندہ تصنیفات اس سلسلے میں داخل کی جائیں۔

اسی بناء پر یہ ناچیز تصنیف بھی اس مبارک سلسلے میں داخل ہے۔

جلد اول کے آخر میں اسلامی دنیا کا ایک نقشہ شامل ہے۔ جس میں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد مبارک سے لے کر بنوامیہ کے زمانے تک ہر عہد کی فتوحات کا خاص خاص رنگ دیا گیا ہے۔ جس کے دیکھنے سے بیک نظر معلوم ہو سکتا ہے کہ ہر خلیفہ کے وقت میں دنیا کا کس قدر حصہ اسلام کے حلقہ میں شامل ہو گیا۔ یہ نقشہ اصل میں جرمن کے چند لائق پروفیسوں نے تیار کیا تھا۔ لیکن چونکہ وہ ہماری کتاب کے بیانات سے پورا پورا مطابق نہیں ہوتا تھا۔ اس لئے ہم نے اصل کتاب کے حاشیہ میں موقع بموقع ان اختلافات کی طرف اشارہ کر دیا ہے۔

شبلی نعمانی

مقام اعظم گڑھ دسمبر ۱۸۹۸ء

# حصہ اول

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اے ہمہ در پردہ نہاں راز تو    بے خبر انجام ز آغاز تو

**الحمد للہ رب العلمین والصلوٰۃ علی رسولہ محمد و آلہ واصحابہ اجمعین**

## تمہید۔ تاریخ کا عنصر

تمدن کے زمانے میں جو علوم وفنون پیدا ہو جاتے ہیں ان میں سے اکثر ایسے ہوتے ہیں جن کا ہیولیٰ پہلے سے موجود ہوتا ہے۔ تمدن کے زمانے میں وہ ایک موزوں قالب اختیار کر لیتا ہے۔ اور پھر ایک خاص نام یا لقب مشہور ہو جاتا ہے۔ مثلاً استدلال اور اثبات مدعا کے طریقے ہمیشہ سے موجود تھے۔ اور عام وخاص سب ان سے کام لیتے تھے۔ لیکن جب ارسطو نے ان جزئیات کو ایک خاص وضع سے ترتیب دیا تو اس کا نام منطق ہو گیا اور وہ ایک مستقل فن بن گیا۔ تاریخ وتذکرہ بھی اسی قسم کا فن ہے۔ دنیا میں جہاں کہیں انسانوں کا کوئی گروہ موجود تھا' تاریخ وتذکرے بھی ساتھ ساتھ تھے۔ کیونکہ فخر وترجیح کے موقعوں پر لوگ اپنے اسلاف کے کارنامے خواہ مخواہ بیان کرتے تھے تفریح اور گرمی صحبت کیلئے مجالس میں پچھلی لڑائیوں اور معرکوں کا ذکر ضرور کیا جاتا تھا۔ باپ دادا کی تقلید کے لیے پرانی عادات ورسوم کی یادگاریں خواہ مخواہ قائم رکھی جاتی تھیں۔ اور یہی چیزیں تاریخ وتذکرہ کا سرمایہ ہیں۔ اس بناء پر عرب' عجم' تاتار' ہندی' افغانی' مصری' یونانی' غرض دنیا کی تمام قومیں فن تاریخ کی قابلیت میں ہمسری کا دعویٰ کر سکتی ہیں۔



## عرب کی خصوصیت

لیکن اس عموم میں عرب کو ایک خصوصیت خاص حاصل تھی۔ عرب میں خاص خاص باتیں ایسی پائی جاتی تھیں جن کو تاریخی سلسلے سے تعلق تھا۔ اور جو اور قوموں میں نہیں پائی جاتی تھیں۔ مثلاً انساب کا چرچا جس کی یہ کیفیت تھی کہ بچہ بچہ اپنے آباواجداد کے نام اور ان کے رشتے ناطے دس دس بارہ بارہ پشتوں تک محفوظ رکھتا تھا۔ یہاں تک کہ انسانوں سے گزر کر گھوڑوں اور اونٹوں کے نسب نامے محفوظ رکھے جاتے تھے یا ایام العرب جس کی بدولت عکاظ کے سالانہ میلے میں قومی کارناموں کی روایتیں' سلسلہ بسلسلہ ہزاروں لاکھوں آدمیوں تک پہنچ جاتی تھیں یا شاعری جس کا یہ حال تھا کہ اونٹ چرانے والے بدو جن کو لکھنے پڑھنے سے کچھ سروکار نہ تھا۔ اپنی زبان آوری کے سامنے تمام عالم کو ہیچ سمجھتے تھے۔ اور در حقیقت جس سادگی اور اصلیت کے ساتھ وہ واقعات اور جذبات کی تصویر کھینچ سکتے تھے دنیا میں کسی قوم کو یہ بات کبھی نصیب نہیں ہوئی۔

## عرب میں تاریخ کی ابتداء

اس بناء پر عرب میں جب تمدن کا آغاز ہوا تو سب سے پہلے تاریخی تصنیفات وجود میں آئیں۔ اسلام سے بہت پہلے بادشاہان حیرۃ نے تاریخی واقعات قلمبند کرائے اور وہ مدت تک محفوظ رہے۔ چنانچہ ابن ہشام نے کتاب **التیجان** میں تصریح کی ہے کہ میں نے ان تالیفات سے فائدہ اٹھایا اسلام کے عہد میں زبانی روایتوں کا ذخیرہ ابتداء ہی میں پیدا ہو گیا تھا۔ لیکن چونکہ تالیف وتصنیف کا سلسلہ عموماً ایک مدت کے بعد قائم ہوا۔ اس لئے کوئی خاص کتاب اس فن میں نہیں لکھی گئی۔ لیکن جب تالیف کا سلسلہ شروع ہوا تو سب سے پہلی کتاب جو لکھی گئی تاریخ کے فن میں تھی۔

امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ المتوفی ۶۰ھ ہجری کے زمانے میں عبیدہ بن شریہ ایک شخص تھا جس نے جاہلیت کا زمانہ دیکھا اور اس کو عرب وعجم کے اکثر معرکے یاد تھے' امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس کو صنعاء سے بلایا اور کاتب اور محرر متعین کئے کہ جو کچھ وہ بیان کرتا جائے قلم بند کرتے جائیں۔ علامہ ابن الندیم نے کتاب الفہرست میں اس کی متعدد تالیفات کا ذکر کیا ہے۔ جن میں سے ایک کتاب کا نام کتاب الملوک والاخبار **الماضیین** لکھا

ہے' غالباً یہ وہی کتاب ہے جس کا مسودہ امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حکم سے تیار ہوا تھا۔ عبیدہ کے بعد عوانہ بن الحکم المتوفی ۱۴۷ھ ہجری کا نام ذکر کرنے کے قابل ہے۔ جو اخبار و انساب کا بڑا ماہر تھا۔ اس نے عام تاریخ کے علاوہ خاص بنو امیہ اور امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حالات میں ایک کتاب لکھی۔ ۱۲۵ھ ہجری میں ہشام بن عبدالملک کے حکم سے عجم کی نہایت مفصل تاریخ کا ترجمہ پہلوی سے عربی میں کیا گیا۔ اور یہ پہلی کتاب تھی جو غیر زبان سے عربی میں ترجمہ کی گئی۔

## سیرۃ نبوی ﷺ میں سب سے پہلی تصنیف

۱۴۳ھ ہجری میں جب تفسیر' حدیث' فقہ وغیرہ کی تدوین شروع ہوئی تو اور علوم کے ساتھ تاریخ و رجال میں بھی مستقل کتابیں لکھی گئیں۔ چنانچہ محمد بن اسحاق المتوفی ۱۵۱ھ ہجری نے منصور عباسی کے لیے خاص سیرۃ نبوی پر ایک کتاب لکھی جو آج بھی موجود ہے۔[۱] ہمارے مؤرخین کا دعویٰ ہے کہ فن تاریخ کی یہ پہلی کتاب ہے۔ لیکن یہ صحیح ہے کہ اس سے پہلے موسیٰ بن عقبہ المتوفی ۱۴۱ھ ہجری نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مغازی قلم بند کیے تھے۔ موسیٰ نہایت ثقہ اور محتاط شخص تھے اور صحابہ کا زمانہ پایا تھا۔ اس لئے ان کی یہ کتاب محدثین کے دائرے میں بھی عزت کی نگاہ سے دیکھی جاتی ہے۔ (مغازی موسیٰ بن عقبہ ۱۹۰۴ عیسوی میں یورپ میں چھپ گئی ہے۔ موسیٰ بن عقبہ کے لئے تہذیب التہذیب و مقدمہ فتح الباری شرح صحیح بخاری دیکھو)

اس کے بعد فن تاریخ نے یہ نہایت ترقی کی اور بڑے بڑے نامور مؤرخ پیدا ہوئے۔ جن میں ابو مخنف کلبی' واقدی زیادہ مشہور ہیں۔ ان لوگوں نے نہایت عمدہ اور جدید عنوانوں پر کتابیں لکھیں۔ مثلاً کلبی نے افواج اسلام و قریش کے پیشے' قبائل عرب کے مناظرات' جاہلیت اور اسلام کے احکام کا توارد' ان مضامین پر مستقل رسالے لکھے' رفتہ رفتہ اس سلسلے کو نہایت وسعت ہوئی۔ یہاں تک کہ چوتھی صدی تک ایک دفتر بے پایاں تیار ہو گیا اور بڑی خوبی کی بات یہ تھی کہ ہر صاحب قلم کا موضوع اور عنوان جدا تھا۔

اس دور میں بے شمار مؤرخ گزرے ہیں۔ ان میں سے جن لوگوں نے بالتخصیص آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے حالات میں کتابیں لکھیں' ان کی مختصر فہرست یہ ہے۔

---

[۱] مغازی محمد اسحٰق کا ایک قلمی نسخہ کتب خانہ کوپریلی استنبول میں موجود ہے۔



## قدیم تاریخیں

| نام مصنف | تصنیف | کیفیت |
|---|---|---|
| نجیح مدنی[۱] | غزوات نبوی | |
| نصر بن مزاحم کوفی | کتاب الجمل یعنی حضرت علیؓ اور حضرت عائشہؓ کی لڑائی کا حال | |
| سیف بن عمر الاسدی[۲] | کتاب الفتوح الکبیر | نہایت مشہور مؤرخ ہے |
| معمر بن راشد کوفی[۳] | کتاب المغازی | امام بخاری کے استاذ الاستاذ تھے |
| ابو البختری وہب بن وہب | کتاب صفۃ النبیؐ و کتاب فضائل الانصار | ۲۰۰ھ میں انتقال کیا |
| عبداللہ بن سعد زہری المتوفی ۳۸۰ ہجری | فتوحات خالد بن ولیدؓ | |
| ابو الحسن علی بن محمد بن عبداللہ المدائنی المتوفی ۲۲۴ھ | | اس نے آنحضرت اور خلفاء کے حالات میں کثرت سے کتابیں لکھیں اور نئے نئے عنوان اختیار کیے |
| احمد بن حارث خزاز | کتاب المغازی' اسماء الخلفاء و کتابہم | مدائنی کا شاگرد تھا |
| عبدالرحمن بن عبدہ | مناقب قریش | نہایت ثقہ اور معتمد مؤرخ تھا |
| عمر بن شبہ المتوفی ۲۶۲ھ | کتاب امراء الکوفہ' کتاب امراء البصرۃ | مشہور مؤرخ تھا |

## قدماء کی جو تصنیفات آج موجود ہیں

اگرچہ یہ تصنیفات آج ناپید ہیں۔ لیکن اور کتابیں جو اسی زمانے میں یا اس کے بعد قریب تر زمانے میں لکھی گئیں۔ ان میں ان تصنیفات کا بہت کچھ سرمایہ موجود ہے۔ چنانچہ ہم ان کے نام ان کے مصنفین کے عنوان سے لکھتے ہیں۔

عبداللہ بن مسلم بن قتیبہ المتولد ۲۱۳ھ ہجری والمتوفی ۲۷۶ھ ہجری یہ نہایت نامور اور

---

[۱] نجیح بن عبدالرحمن المتوفی قریب ۱۷۰ھ۔ [۲] سیف بن عمر کوفی خلیفہ ہارون رشید کے زمانہ میں فوت ہوا (تہذیب التہذیب جلد ۴ صفحہ ۲۹۶)۔ [۳] معمر بن راشد کوفی ۱۵۳ھ (تہذیب التہذیب جلد ۱۰ صفحہ ۲۴۳)۔

مستند مصنف ہے۔ محدثین بھی اس کے اعتماد اور اعتبار کے قائل ہیں۔ تاریخ میں اس کی مشہور کتاب معارف ہے۔ جو مصر وغیرہ میں چھپ کر شائع ہو چکی ہے۔ یہ کتاب اگرچہ نہایت مختصر ہے' لیکن اس میں ایسی مفید معلومات ہیں جو بڑی بڑی کتابوں میں نہیں ملتیں۔

احمد بن داؤد ابو حنیفہ دینوری المتوفی ۲۸۱ھ ہجری یہ بھی مشہور مصنف ہے۔ تاریخ میں اس کی کتاب کا نام الاخبار الطوال ہے۔ اس میں خلیفہ معتصم باللہ تک کے حالات ہیں۔ خلفاء راشدین کی فتوحات میں سے عجم کی فتح کو تفصیل سے لکھا ہے۔ یہ کتاب یورپ میں بمقام لیڈن ۱۸۸۵ء عیسوی میں چھپی ہے۔

محمد بن سعد کاتب الواقدی' المتوفی ۲۳۰ ہجری نہایت ثقہ اور معتمد مؤرخ ہے' اگرچہ اس کا استاد واقدی ضعیف الروایہ ہے۔ لیکن خود اس کے ثقہ ہونے میں کسی کو کلام نہیں' اس نے ایک کتاب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ رضی اللہ عنھم و تابعین و تبع تابعین کے حالات میں نہایت بسط و تفصیل سے دس بارہ[1] جلدوں میں لکھی ہے۔ اور تمام واقعات کو محدثانہ طور پر بہ سند صحیح لکھا ہے۔ یہ کتاب طبقات ابن سعد کے نام سے مشہور ہے۔ میں نے اس کا قلمی نسخہ دیکھا ہے۔ اب جرمنی میں بڑے اہتمام سے چھپ رہی ہے۔

احمد بن ابی یعقوب بن واضح کاتب عباسی۔ یہ تیسری صدی کا مؤرخ ہے۔ مجھ کو اس کے حالات رجال کی کتابوں میں نہیں ملے۔ لیکن اس کی کتاب خود شہادت دیتی ہے کہ وہ بڑے پایہ کا مصنف ہے' چونکہ اس کو دولت عباسیہ کے دربار سے تعلق تھا۔ اس لیے تاریخ کا اچھا سرمایہ بہم پہنچا سکا ہے۔ اس کی کتاب جو "تاریخ یعقوبی" کے نام سے مشہور ہے' یورپ میں بمقام لیڈن ۱۸۸۳ء عیسوی میں چھاپی گئی ہے۔

احمد بن یحییٰ البلاذری المتوفی ۲۷۹ھ ہجری ابن سعد کا شاگرد اور المتوکل باللہ عباسی کا درباری تھا۔ اس کی وسعت نظر اور صحت روایت محدثین کے گروہ میں بھی مسلم ہے۔ تاریخ و رجال میں اس کی دو کتابیں مشہور ہیں۔ فتوح البلدان و انساب الاشراف' پہلی کتاب کا یہ طرز ہے کہ بلاد اسلامیہ میں سے ہر ہر صوبہ یا ضلع کے نام سے الگ الگ عنوان قائم کیے ہیں۔ اور ان کے متعلق ابتدائے فتح سے اپنے عہد تک کے حالات لکھے ہیں۔ دوسری کتاب تذکرے کے طور پر ہے جس میں حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حالات بھی ہیں۔ فتوح البلدان یورپ میں نہایت اہتمام کے ساتھ چھپی ہے۔ اور انساب الاشراف کا قلمی نسخہ قسطنطنیہ میں نظر سے گزرا ہے۔ (یہ کتاب تقریباً دس اجزا میں ۱۸۸۳ء عیسوی میں یروشلم میں چھپ چکی ہے)

[1] طبقات ابن سعد کامل ۸ جلدوں میں پہلے ۱۹۰۷ء میں لیڈن میں طبع ہوئی پھر اس کے بعد ۱۹۵۸ء میں بیروت میں طبع ہوئی ہے۔



ابو جعفر محمد بن جریر الطبری المتوفی ۳۱۰ھ ہجری یہ حدیث و فقہ میں بھی امام مانے جاتے ہیں۔ چنانچہ ائمہ اربعہ کے ساتھ لوگوں نے ان کو مجتہدین کے زمرہ میں شمار کیا ہے۔ تاریخ میں انہوں نے نہایت مفصل اور بسیط کتاب لکھی ہے جو ۱۳ ضخیم جلدوں میں ہے اور یورپ میں بمقام لیڈن نہایت صحت اور اہتمام کے ساتھ چھپی ہے۔

ابو الحسن علی بن حسین مسعودی المتوفی ۳۸۶ھ ہجری فن تاریخ کا امام ہے۔ اسلام میں آج تک اس کے برابر کوئی وسیع النظر مؤرخ پیدا نہیں ہوا۔ وہ دنیا کی اور قوموں کی تواریخ کا بھی بہت بڑا ماہر تھا۔ اس کی تمام تاریخی کتابیں ملتیں تو کسی اور تصنیف کی حاجت نہ ہوتی۔ لیکن افسوس ہے کہ قوم کی بدمذاقی سے اکثر تصانیف ناپید ہو گئیں' یورپ نے بڑی تلاش سے دو کتابیں مہیا کیں' ایک موج الذہب' اور دوسری کتاب الاشراف[1] والتنبیہ' موج الذہب مصر میں بھی چھپ گئی ہے۔

## متأخرین کا دور

یہ تصنیفات جس زمانے کی ہیں وہ قدماء کا دور کہلاتا ہے' پانچویں صدی کے آغاز سے متأخرین کا دور شروع ہوتا ہے' جو فن تاریخ کے تنزل کا پہلا قدم ہے۔ متأخرین میں اگرچہ بیشمار مؤرخ گزرے جن میں سے ابن اثیر' سمعانی ذہبی ابو الفدا' نویری' سیوطی وغیرہ نے نہایت شہرت حاصل کی۔ لیکن افسوس ہے کہ ان لوگوں نے تاریخ کے ساتھ ساتھ من حیث الفن کوئی احسان نہیں کیا۔

## قدماء کی خصوصیتیں

قدماء کی جو خصوصیات تھیں' کھو دیں اور خود کوئی نئی بات پیدا نہیں کی۔ مثلاً قدماء کی ایک خصوصیت یہ تھی کہ ہر تصنیف نئی معلومات پر مشتمل ہوتی تھی۔ متأخرین نے یہ طرز اختیار کیا کہ کوئی قدیم تصنیف سامنے رکھ لی اور بغیر اس کے کہ اس پر کچھ اضافہ کر سکیں تغیر اور اختصار کے ساتھ اس کا قالب بدل دیا۔ تاریخ ابن الاثیر کو علامہ ابن خلکان نے من خیار التواریخ کہا ہے اور حقیقت میں اس کی قبولیت عام نے قدیم تصنیفیں ناپید کر دیں۔ زمانہ کا اشتراک ہے ایک بات بھی اس میں طبری سے زیادہ نہیں مل سکتی' اسی طرح ابن الاثیر کے بعد جو لوگ پیدا ہوئے انہوں نے اپنی تصنیف کا مدار صرف ابن الاثیر پر رکھا۔ وھلم جرا

[1] یہ مکتبہ العصریہ بغداد سے ۱۹۳۸ء میں شائع ہوئی۔

اس سے بڑھ کر یہ کہ متاخرین نے قدماء کی کتابوں کا جو انتصار کیا۔ اس طرح کیا کہ جہاں جو بات چھوڑ دی وہی اس تمام واقعہ کی روح تھی۔ چنانچہ ہماری کتاب کے دوسرے حصے میں اس کی بہت سی مثالیں آئیں گی۔

قدماء میں ایک خصوصیت یہ تھی کہ وہ تمام واقعات کو حدیث کی طرح بسند متصل نقل کرتے تھے' متاخرین نے یہ التزام بالکل چھوڑ دیا۔ ایک اور خصوصیت قدماء میں یہ تھی کہ وہ اگرچہ کسی عہد کی معاشرت و تمدن پر جدا عنوان نہیں قائم کرتے تھے۔ لیکن ضمناً ان جزئیات کو لکھ جاتے تھے جن سے تمدن و معاشرت کا کچھ کچھ پتہ چلتا تھا۔ متاخرین نے یہ خصوصیت بھی قائم نہ رکھی۔

لیکن اس عام نکتہ چینی میں ابن خلدون کا نام شامل نہیں ہے۔ اس نے فلسفۂ تاریخ کا فن ایجاد کیا۔ اور اس پر نہ صرف متاخرین بلکہ مسلمانوں کی کل قوم ناز کر سکتی ہے۔ اسی طرح اس کا شاگرد علامہ مقریزی بھی نکتہ چینی کی بجائے مدح و ستائش کا مستحق ہے۔

بہرحال الفاروق کی تالیف کے لئے جو سرمایہ کام آسکتا تھا وہ یہی قدماء کی تصنیفات تھیں لیکن حقیقت یہ ہے کہ تاریخ و تذکرے کے فن نے جو آج ترقی کی ہے۔ اس کے لحاظ سے یہ بے بہا خزانے بھی چنداں کار آمد نہیں' اس اجمال کی تفصیل سمجھنے کے لئے پہلے یہ جاننا چاہئے کہ فن تاریخ کی ماہیت اور حقیقت کیا ہے۔

## تاریخ کی تعریف

تاریخ کی تعریف ایک بڑے مصنف نے یہ کی ہے کہ فطرت کے واقعات نے انسان کے حالات میں جو تغیرات پیدا کئے ہیں اور انسان نے عالم فطرت پر جو اثر ڈالا ہے' ان دونوں کے مجموعہ کا نام تاریخ ہے۔ ایک اور حکیم نے یہ یہ تعریف کی ہے ان حالات اور واقعات..... ... کا پتہ لگانا جن سے یہ دریافت ہو کہ موجودہ زمانہ گزشتہ زمانے سے کیونکر بطور نتیجہ کے پیدا ہو گیا ہے۔ یعنی چونکہ یہ مسلم ہے کہ آج دنیا میں جو تمدن' معاشرت' خیالات اور مذاہب موجود ہیں' سب گزشتہ واقعات کے نتائج ہیں جو خواہ مخواہ ان سے پیدا ہونے چاہئے تھے۔ اس لئے ان گزشتہ واقعات کا پتہ لگانا اور ان کو اس طرح ترتیب دینا جس سے ظاہر ہو کہ موجودہ واقعہ گزشتہ واقعات سے کیونکر پیدا ہوا۔ اسی کا نام تاریخ ہے۔



## تاریخ کے لئے کیا کیا چیزیں لازم ہیں

ان تعریفات کی بناء پر تاریخ کے لئے دو باتیں لازم ہیں۔

ایک یہ کہ جس عہد کا حال لکھا جائے اس زمانے کے ہر قسم کے واقعات قلم بند کئے جائیں' یعنی تمدن' معاشرت' اخلاق' عادات' مذہب ہر چیز کے متعلق معلومات کا سرمایہ مہیا کیا جائے۔

دوسرے یہ کہ تمام واقعات میں سبب اور مسبب کا سلسلہ تلاش کیا جائے۔

## قدیم تاریخوں کے نقص اور ان کے اسباب

قدیم تاریخوں میں یہ دونوں چیزیں مفقود ہیں' رعایا کے اخلاق و عادات اور تمدن و معاشرت کا تو سرے سے ذکر ہی نہیں آتا' فرمانروائے وقت کے حالات ہوتے ہیں۔ لیکن ان میں بھی فتوحات اور خانہ جنگیوں کے سوا اور کچھ نہیں ہوتا۔ یہ نقص اسلامی تاریخوں تک ہی محدود نہیں بلکہ ایشیائی تاریخوں کا یہی انداز تھا اور ایسا ہونا مقتضائے انصاف تھا' ایشیا میں ہمیشہ شخصی سلطنتوں کا رواج رہا۔ اور فرمانروائے وقت کی عظمت و اقتدار کے آگے تمام چیزیں ہیچ ہوتی تھیں اس کا لازمی اثر یہ تھا کہ تاریخ کے صفحوں میں شاہی عظمت و جلال کے سوا اور کسی چیز کا ذکر نہیں آیا۔ اور چونکہ اس زمانے میں قانون اور قاعدہ جو کچھ تھا' بادشاہ کی زبان تھی۔ اس لئے سلطنت کے اصول اور آئین کا بیان کرنا بھی گویا بے فائدہ تھا۔

واقعات میں سلسلۂ اسباب پر توجہ نہ کرنے کا بڑا سبب یہ ہوا کہ فن تاریخ ہمیشہ ان لوگوں کے ہاتھ میں رہا جو فلسفہ اور عقلیات سے آشنا نہ تھے۔ اس لئے فلسفۂ تاریخ کے اصول و نتائج پر ان کی نظر نہیں پڑ سکتی تھی۔ یہی وجہ ہے کہ احادیث و سیر میں روایات کا پلہ ہمیشہ درایت سے بھاری رہا۔ بلکہ انصاف یہ ہے کہ درایت سے جس قدر کام لیا گیا نہ لئے جانے کے برابر تھا۔ آخر میں ابن خلدون نے فلسفۂ تاریخ کی بنیاد ڈالی اور اس کے اصول و آئین منضبط کئے' لیکن اس کو صرف اس قدر فرصت نہ ملی کہ اپنی تاریخ میں ان اصولوں سے کام لے سکتا۔ اس کے بعد مسلمانوں میں علمی تنزل کا ایسا سلسلہ قائم رہا کہ کسی نے پھر اس طرف خیال بھی نہ کیا۔

ایک بڑا سبب جس کی وجہ سے تاریخ کا فن نہ صرف مسلمانوں میں بلکہ تمام قوموں میں ناتمام رہا۔ یہ ہے کہ تاریخ میں جو واقعات مذکور ہوتے ہیں ان کو مختلف فنون سے رابطہ ہوتا

ہے۔ مثلاً لڑائی کے واقعات فن حرب سے' انتظامی امور قانون سے' اخلاقی تذکرے علم اخلاق سے تعلق رکھتے ہیں۔ مؤرخ اگر ان تمام امور کا ماہر ہو تو واقعات کو علمی حیثیت سے دیکھ سکتا ہے ورنہ اس کی نظر اسی قسم کی سرسری اور سطحی ہوگی۔ جیسی کہ ایک عامی کی ہو سکتی ہے اس کی مثال یہ ہے کہ اگر کسی عمدہ عمارت پر ایک ایسے واقعہ نگار انشاء پرداز کا گزر ہو جو انجینئری کے فن سے ناواقف ہے تو گو وہ اس عمارت کا بیان ایسے دلکش پیرایہ میں کرے گا جس سے عمارت کی رفعت اور وسعت اور ظاہری حسن و خوبی کی تصویر آنکھوں کے سامنے پھر جائے لیکن اگر اس میں خاص انجینئری کے علمی اصول اور اس کی باریکیاں ڈھونڈی جائیں تو نہ مل سکیں گی۔ یہی سبب ہے کہ تاریخوں میں حالات جنگ کے ہزاروں صفحے پڑھ کر بھی فن جنگ کے اصول پر کوئی معتدبہ اطلاع نہیں حاصل ہوتی۔

انتظامی امور کے ذکر میں قانونی حیثیت کا اسی وجہ سے پتہ نہیں لگتا کہ مؤرخین خود قانون دان نہ تھے' اگر خوش قسمتی سے تاریخ کا فن ان لوگوں کے ہاتھ میں رہا ہوتا۔ جو تاریخ کے ساتھ فن جنگ' اصول قانون' اصول سیاست اور علم اخلاق سے بھی آشنا ہوتے تو آج یہ فن کہاں سے کہاں تک پہنچا ہوتا۔

یہ بحث اس لحاظ سے تھی کہ قدیم تاریخوں میں تمام ضروری واقعات مذکور نہیں ہوتے۔ اور جس قدر ہوتے ہیں ان میں اسباب و علل کا سلسلہ نہیں ملتا' لیکن ان کے علاوہ ایک اور ضروری بحث ہے' وہ یہ کہ جو واقعات مذکور ہیں خود ان کی صحت پر کہاں تک اعتبار ہو سکتا ہے۔

## واقعات کی صحت کا معیار

واقعات کے جانچنے کے صرف دو طریقے ہیں۔

روایت و درایت۔ روایت سے یہ مراد ہے کہ جو واقعہ بیان کیا جائے اس شخص کے ذریعے سے بیان کیا جائے جو خود اس واقعہ میں موجود تھا۔ اور اس سے لے کر اخیر راوی تک روایت کا سلسلہ متصل بیان کیا جائے۔ اس کے ساتھ تمام راویوں کی نسبت تحقیق کیا جائے کہ وہ صحیح الروایہ اور ضابط تھے یا نہیں۔

درایت سے یہ مراد ہے کہ اصول عقلی سے واقعہ کی تنقید کی جائے۔

### روایت

اس امر پر مسلمان بے شبہ فخر کر سکتے ہیں کہ روایت کے فن کے ساتھ انہوں نے جس



قدر اعتنا کیا کسی قوم نے بھی نہیں کیا تھا۔ انہوں نے ہر قسم کی روایتوں میں مسلسل سند کی جستجو کی اور راویوں کے حالات اس تفحص اور تلاش سے بہم پہنچائے کہ ان کو ایک مستقل فن بنا دیا جو فن رجال کے نام سے مشہور ہے۔ یہ توجہ اور اہتمام اگرچہ اصل میں احادیث نبوی کے لئے شروع ہوا تھا۔ لیکن فن تاریخ بھی اس فیض سے محروم نہ رہا۔ طبری' فتوح البلدان' طبقات ابن سعد وغیرہ میں تمام واقعات بسند متصل مذکور ہیں۔ یورپ نے فن تاریخ کو آج کمال کے درجہ پر پہنچا دیا ہے۔ لیکن اس خاص امر میں وہ مسلمان مؤرخوں سے بہت پیچھے ہیں۔ ان کو واقعہ نگار کے ثقہ اور غیر ثقہ ہونے کی کچھ پرواہ نہیں ہوتی۔ یہاں تک کہ وہ جرح و تعدیل کے نام سے بھی آشنا نہیں۔

### درایت

درایت کے اصول بھی اگرچہ موجود تھے۔ چنانچہ ابن حزم' ابن القیم' خطابی' ابن عبد البر[1] نے متعدد روایتوں کی تنقید میں ان اصولوں سے کام لیا ہے۔ لیکن انصاف یہ ہے کہ اس فن کو جس قدر ترقی ہونی چاہئے تھی نہیں ہوئی۔ اور تاریخ میں تو اس سے بالکل کام نہیں لیا گیا' البتہ علامہ ابن خلدون نے جو آٹھویں صدی ہجری میں گزرا ہے۔ جب فلسفہ تاریخ کی بنیاد ڈالی تو درایت کے اصول نہایت نکتہ سنجی اور باریک بینی کے ساتھ مرتب کئے۔ چنانچہ اپنی کتاب کے دیباچے میں لکھتا ہے۔

**ان الاخبار اذا اعتمد فيها على مجرد النقل لم تحكم اصول العادة و قواعد السياسة وطبيعة العمران والا حوال فی الاجتماع الانسانی ولا قيس الغائب منها بالشاهد والحاضر بالذاهب فيها لم يؤمن فيها من العثور.**

"خبروں میں اگر صرف روایت پر اعتبار کر لیا جائے اور عادت کے اصول اور سیاست کے قواعد اور انسانی سوسائٹی کے اقتضا کا لحاظ اچھی طرح نہ کیا جائے اور غائب کو حاضر پر' اور حال کو گزشتہ پر نہ قیاس کیا جائے تو اکثر لغزش ہوگی"۔

علامہ موصوف نے تصریح کی ہے کہ واقعہ کی تحقیق کے لئے راویوں کی جرح و تعدیل سے بحث نہیں کرنی چاہئے۔ بلکہ یہ دیکھنا چاہئے کہ واقعہ فی نفسہ ممکن بھی ہے یا نہیں۔ کیونکہ

[1] ابن عبد البر قرطبی المتوفی ۴۶۳ھ۔

اگر واقعہ کا ہونا ممکن ہی نہیں تو راوی کا عادل ہونا بیکار ہے۔ علامہ موصوف نے یہ بھی ظاہر کردیا ہے کہ موقعوں میں امکان سے امکان عقلی مراد نہیں بلکہ اصول عادت اور قواعد تمدن کی رو سے ممکن ہونا مراد ہے۔

اب ہم کو یہ دیکھنا ہے کہ جو نقص قدیم تاریخوں کے متعلق بیان کئے گئے ان کی آج کہاں تک تلافی کی جاسکتی ہے۔ یعنی ہم اپنی کتاب (الفاروق) میں کس حد تک اس کمی کو پورا کرسکتے ہیں۔ اگرچہ یہ امر بالکل صحیح ہے کہ جو کتابیں حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حالات میں مستقل حیثیت سے لکھی گئی ہیں ان میں ہر قسم کے ضروری واقعات نہیں ملتے۔ لیکن اور قسم کی تصنیفوں سے ایک حد تک اس کی تلافی ہو سکتی ہے۔ مثلاً "الاحکام السلطانیہ" لابن الوردی مقدمہ ابن خلدون و کتاب الخراج سے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے طریق حکومت اور آئین انتظام کے متعلق بہت سی باتیں معلوم ہو سکتی ہیں۔ اخبار القضاۃ لمحمد بن خلف الوقیع سے خاص صیغہ قضا کے متعلق ان کا طریق معلوم ہوتا ہے کتاب الاوائل لابی ہلال العسکری و محاسن الوسائل الی الاخبار الاوائل میں ان کی اولیات کی تفصیل ہے۔ عقد الفرید و کتاب البیان والتبیین للجاحظ میں ان کے خطبے منقول ہیں۔ کتاب العمدۃ لابن رشیق القیروانی سے ان کا شاعرانہ مذاق معلوم ہوتا ہے۔ میدانی کتاب الامثال میں ان کے حکیمانہ مقولے نقل کئے ہیں۔ ابن جوزی نے سیرۃ العمرین میں ان کے اخلاق و عادات کو تفصیل سے لکھا ہے۔ شاہ ولی اللہ صاحب نے ازالۃ الخفا میں ان کے فقہ اور اجتہاد پر اس مجتہدانہ طریقے سے بحث کی ہے کہ اس سے زیادہ ممکن نہیں۔ (ان تصنیفات میں سے کتاب الاوائل اور کتاب العمدۃ کا قلمی نسخہ میرے کتب خانہ میں موجود ہے سیرۃ العمرین' اخبار القضاۃ اور محاسن الوسائل کے نسخے قسطنطنیہ کے کتب خانہ میں موجود ہیں اور میں نے ان سے ضروری عبارتیں نقل کرلی تھیں۔ باقی کتابیں چھپ گئی ہیں۔ اور میرے پاس موجود ہیں)۔

یہ تمام تصنیفات میرے پیش نظر ہیں اور میں نے ان سے فائدہ اٹھایا ہے ریاض النضرۃ للمحب الطبری میں حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حالات تفصیل سے ملتے ہیں اور شاہ ولی اللہ صاحب نے اسی کتاب کو اپنا ماخذ قرار دیا ہے۔ لیکن اس میں نہایت کثرت سے موضوع اور ضعیف روایتیں مذکور ہیں۔ اس لئے میں نے دانستہ اس سے احتراز کیا۔

واقعات کی تحقیق و تنقید کے لئے درایت کے اصول سے بہت بڑی مدد مل سکتی ہے۔ درایت کا فن ایک مستقل فن بن گیا ہے۔ اور اس کے اصول و قاعدے نہایت خوبی سے



منضبط ہوگئے ہیں۔ ان میں سے جو اصول ہمارے کام آسکتے ہیں حسب ذیل ہیں۔

(۱) واقعہ مذکورہ اصول عادت کی رو سے ممکن ہے یا نہیں؟

(۲) اس زمانے میں لوگوں کا میلان عام واقعہ کے مخالف تھا یا موافق؟

(۳) واقعہ اگر کسی حد تک غیر معمولی ہے تو اسی نسبت سے ثبوت کی شہادت زیادہ قوی ہے یا نہیں؟

(۴) اس امر کی تفتیش کہ راوی جس چیز کو واقعہ ظاہر کرتا ہے اس میں اس کی قیاس و رائے کا کس قدر حصہ شامل ہے؟

(۵) راوی نے واقعہ کو جس صورت میں ظاہر کیا وہ واقعہ کی پوری تصویر ہے یا اس امر کا احتمال ہے کہ راوی اس کے ہر پہلو پر نظر نہیں ڈال سکا۔ اور واقعہ کی تمام خصوصیتیں نظر میں نہ آسکیں۔

(۶) اس بات کا اندازہ کہ زمانے کے امتداد اور مختلف راویوں کے طریقہ ادا نے روایت میں کیا کیا اور کس کس قسم کے تغیرات پیدا کردیے ہیں۔

ان اصولوں کی صحت سے کوئی شخص انکار نہیں کرسکتا۔ اور ان کے ذریعے سے بہت سے مخفی راز معلوم ہوسکتے ہیں۔ مثلاً آج جس قدر تاریخیں متداول ہیں' ان میں غیر قوموں کی نسبت حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نہایت سخت احکام منقول ہیں۔ لیکن جب اس بات پر لحاظ کیا جائے کہ یہ اس زمانے کی تصنیفیں ہیں جب اسلامی گروہ میں تعصب کا مذاق پیدا ہوگیا تھا اور اسی کے ساتھ قدیم زمانہ کی تصنیفات پر نظر ڈالی جائے جن میں اس قسم کے واقعات بالکل نہیں یا بہت کم ہیں۔ تو صاف معلوم ہوتا ہے کہ جس قدر تعصب آتا گیا اسی قدر روایتیں خود بخود تعصب کے سانچے میں ڈھلتی گئی ہیں۔

## اصول درایت سے جن امور کا پتہ لگ سکتا ہے

تمام تاریخوں میں مذکور ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حکم دیا تھا کہ عیسائی کسی وقت اور کبھی ناقوس نہ بجانے پائیں۔ لیکن قدیم کتابوں (کتاب الخراج طبری وغیرہ) میں اصول درایت سے جن امور کا پتہ لگ سکتا ہے یہ روایت اس قید کے ساتھ منقول ہے کہ جس وقت مسلمان نماز پڑھتے ہوں اس وقت عیسائی ناقوس نہ بجائیں ابن الاثیر وغیرہ نے لکھا ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حکم دیا تھا کہ قبیلہ تغلب کے عیسائی اپنے بچوں کو

